تنظیم المدارس (اہلِ سنّت)، پاکستان کے جدید نصاب کے عین مطابق

برائے طالبات

# نورانی گائیڈ

حل شدہ پرچہ جات

عامہ

سوالیہ پرچہ کے ساتھ

مفتی محمد احمد نورانی دامت برکاتہم عالیہ

شبیر برادرز
اردو بازار لاہور

# تنظیم المدارس اہلسنّت پاکستان

## درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۱۴۴۲ھ/2021ء

### پہلا پرچہ: قرآن مجید

وقت: تین گھنٹے　　　　کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: تمام سوالات کا حل مطلوب ہے۔

سوال نمبر 1:۔کوئی سے دو اجزاء کا ترجمہ کریں؟ ۳۴=۱۷+۱۷

(الف) اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يُدْعَوْنَ اِلٰى كِتٰبِ اللّٰهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ يَتَوَلّٰى فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ وَ هُمْ مُّعْرِضُوْنَ○

(ب) ذٰلِكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهِ اِلَيْكَ ؕ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يُلْقُوْنَ اَقْلَامَهُمْ اَيُّهُمْ يَكْفُلُ مَرْيَمَ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يَخْتَصِمُوْنَ○

(ج) وَمِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مَنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِقِنْطَارٍ يُّؤَدِّهٖۤ اِلَيْكَ ۚ وَ مِنْهُمْ مَّنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِدِيْنَارٍ لَّا يُؤَدِّهٖۤ اِلَيْكَ اِلَّا مَا دُمْتَ عَلَيْهِ قَآئِمًا ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْا لَيْسَ عَلَيْنَا فِى الْاُمِّيّٖنَ سَبِيْلٌ ۚ

سوال نمبر 2:۔کوئی سے تین اجزاء کا ترجمہ کریں؟ ۳۳=۱۱×۳

(الف) وَ لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ تَفَرَّقُوْا وَ اخْتَلَفُوْا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْبَيِّنٰتُ ؕ وَ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ○

(ب) ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ اَيْنَ مَا ثُقِفُوْۤا اِلَّا بِحَبْلٍ مِّنَ اللّٰهِ وَحَبْلٍ مِّنَ النَّاسِ وَبَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الْمَسْكَنَةُ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

(ج) وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى لَكُمْ وَ لِتَطْمَئِنَّ قُلُوْبُكُمْ بِهٖ ؕ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ○

(د) اِذْ تُصْعِدُوْنَ وَلَا تَلْوٗنَ عَلٰۤى اَحَدٍ وَّ الرَّسُوْلُ يَدْعُوْكُمْ فِيْۤ اُخْرٰىكُمْ فَاَثَابَكُمْ غَمًّۢا بِغَمٍّ لِّكَيْلَا تَحْزَنُوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ وَلَا مَاۤ اَصَابَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ○

سوال نمبر 3:۔کوئی سے تین اجزاء کا ترجمہ کریں؟ ۳۳=۱۱×۳

(الف) اَلَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ مِنْۢ بَعْدِ مَاۤ اَصَابَهُمُ الْقَرْحُ ؕ لِلَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا مِنْهُمْ وَاتَّقَوْا اَجْرٌ عَظِيْمٌ○

(ب) وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْۤا اَنَّمَا نُمْلِىْ لَهُمْ خَيْرٌ لِّاَنْفُسِهِمْ ؕ اِنَّمَا نُمْلِىْ لَهُمْ

لِيَزْدَادُوْا اِثْمًا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ۝

(ج) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا ۣ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ۝

(د) وَاٰتُوا النِّسَآءَ صَدُقٰتِهِنَّ نِحْلَةً ؕ فَاِنْ طِبْنَ لَكُمْ عَنْ شَيْءٍ مِّنْهُ نَفْسًا فَكُلُوْهُ هَنِيْٓـًٔا مَّرِيْٓـًٔا۝

☆☆☆

# درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2021ء

## پہلا پرچہ: قرآن مجید

سوال نمبر 1:- درج ذیل اجزاء کا ترجمہ کریں؟

(الف) اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يُدْعَوْنَ اِلٰى كِتٰبِ اللّٰهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ يَتَوَلّٰى فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ وَهُمْ مُّعْرِضُوْنَ۝

(ب) ذٰلِكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهِ اِلَيْكَ ؕ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يُلْقُوْنَ اَقْلَامَهُمْ اَيُّهُمْ يَكْفُلُ مَرْيَمَ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يَخْتَصِمُوْنَ۝

(ج) وَمِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مَنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِقِنْطَارٍ يُّؤَدِّهٖٓ اِلَيْكَ ۚ وَمِنْهُمْ مَّنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِدِيْنَارٍ لَّا يُؤَدِّهٖٓ اِلَيْكَ اِلَّا مَا دُمْتَ عَلَيْهِ قَآئِمًا ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْا لَيْسَ عَلَيْنَا فِي الْاُمِّيّٖنَ سَبِيْلٌ ۚ

جواب: اجزاء کا ترجمہ:

(الف) کیا تم نے انہیں نہ دیکھا، جنہیں کتاب کا ایک حصہ ملا، کتاب اللہ کی طرف بلائے جاتے ہیں کہ ان کا فیصلہ کرے۔ پھر ان میں کا ایک گروہ اس سے روگردان ہوکر پھر جاتا ہے۔

(ب) یہ غیب کی خبریں ہیں کہ ہم خفیہ طور پر تمہیں بتاتے ہیں اور تم ان کے پاس نہ تھے، جب وہ اپنی قلموں سے قرعہ ڈالتے تھے کہ مریم کس کی پرورش میں رہیں اور تم ان کے پاس نہ تھے جب وہ جھگڑ رہے تھے۔

(ج) اور کتابیوں میں کوئی وہ ہے اگر تو اس کے پاس ایک ڈھیر امانت رکھے، تو وہ تجھے ادا کر دے گا، اور ان میں کوئی وہ ہے اگر ایک اشرفی اس کے پاس امانت رکھے، تو وہ تجھے پھیر کر نہ دے گا مگر جب تک تو اس کے سر پر کھڑا رہے، یہ اس لیے کہ وہ کہتے ہیں کہ ان پڑھوں کے معاملہ میں ہم پر کوئی مواخذہ نہیں۔

سوال نمبر 2:- درج ذیل اجزاء کا ترجمہ کریں؟

(الف) وَ لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ تَفَرَّقُوْا وَ اخْتَلَفُوْا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْبَيِّنٰتُ ؕ وَ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ۝

(ب) ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ اَيْنَ مَا ثُقِفُوْٓا اِلَّا بِحَبْلٍ مِّنَ اللّٰهِ وَحَبْلٍ مِّنَ النَّاسِ وَبَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الْمَسْكَنَةُ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

(ج) وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى لَكُمْ وَ لِتَطْمَئِنَّ قُلُوْبُكُمْ بِهٖ ؕ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ۝

(د) اِذْ تُصْعِدُوْنَ وَلَا تَلْوٗنَ عَلٰٓى اَحَدٍ وَّ الرَّسُوْلُ يَدْعُوْكُمْ فِيْٓ اُخْرٰىكُمْ فَاَثَابَكُمْ غَمًّاۢ بِغَمٍّ لِّكَيْلَا تَحْزَنُوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ وَلَا مَآ اَصَابَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ۝

**جواب: اجزاء کا ترجمہ:**

(الف) اور تم ان جیسے نہ ہونا، جو آپس میں پھٹ گئے اور ان میں پھوٹ پڑ گئی بعد اس کے کہ روشن نشانیاں انہیں آ چکی تھیں اور ان کے لیے بڑا عذاب ہے۔

(ب) ان پر جما دی گئی خواری جہاں ہو امان نہ پائیں مگر اللہ کی ڈور اور آدمیوں کی ڈور سے اور غضب الٰہی کے سزاوار ہوئے اور ان پر جما دی گئی محتاجی، یہ اس لیے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی آیتوں سے کفر کرتے تھے۔

(ج) اور یہ فتح اللہ نے نہ کی مگر تمہاری خوشی کے لیے اور اسی لیے کہ اس سے تمہارے دلوں کو چین ملے اور مدد نہیں مگر اللہ غالب حکمت والے کے پاس سے، اس لیے کہ کافروں کا ایک حصہ کاٹ دے یا انہیں ذلیل کرے کہ نا مراد پھر جائیں۔

(د) جب تم منہ اٹھائے چلے جاتے تھے اور پیٹھ پھیر کر کسی کو نہ دیکھتے اور دوسری جماعت میں ہمارے رسول تمہیں پکار رہے تھے، تو تمہیں غم کا بدلہ غم دیا اور معافی اس لیے سنائی کہ جو ہاتھ سے گیا اور جو افتاد پڑی اس کا رنج نہ کرو، اور اللہ کو تمہارے کاموں کی خبر ہے۔

سوال نمبر 3:- درج ذیل اجزاء کا ترجمہ کریں؟

(الف) اَلَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ مِنْۢ بَعْدِ مَآ اَصَابَهُمُ الْقَرْحُ ؕ لِلَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا مِنْهُمْ وَاتَّقَوْا اَجْرٌ عَظِيْمٌ۝

(ب) وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّمَا نُمْلِيْ لَهُمْ خَيْرٌ لِّاَنْفُسِهِمْ ؕ اِنَّمَا نُمْلِيْ لَهُمْ لِيَزْدَادُوْٓا اِثْمًا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ۝

(ج) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا قف وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝

(د) وَاٰتُوا النِّسَآءَ صَدُقٰتِهِنَّ نِحْلَةً ط فَاِنْ طِبْنَ لَكُمْ عَنْ شَيْءٍ مِّنْهُ نَفْسًا فَكُلُوْهُ هَنِيْٓــًٔا مَّرِيْٓــًٔا ۝

جواب: ترجمہ اجزاء:

(الف) وہ اللہ اور رسول کے بلانے پر حاضر ہوئے بعد اس کے کہ انہیں زخم پہنچ چکا تھا، ان کے نیکوکاروں اور پرہیزگاروں کے لیے بڑا ثواب ہے۔

(ب) اور ہرگز کافر اس گمان میں نہ رہیں کہ وہ جو ہم انہیں ڈھیل دیتے ہیں کچھ ان کے لیے بھلا ہے، ہم تو اسی لیے انہیں ڈھیل دیتے ہیں کہ اور گناہ میں بڑھیں اور ان کے لیے ذلت کا عذاب ہے۔

(ج) اے ایمان والو! تم صبر کرو، اور صبر میں دشمنوں سے آگے رہو اور سرحد پر اسلامی ملک کی نگہبانی کرو اور اللہ سے ڈرتے رہو اس امید پر کہ کامیاب ہو۔

(د) اور عورتوں کو ان کے مہر خوشی سے دو، پھر اگر وہ اپنے دل کی خوشی سے مہر میں سے تمہیں کچھ دے دیں، تو اسے کھاؤ رچتا پچتا۔

☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنّت پاکستان

## درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۱۴۴۲ھ/ 2021ء

### دوسرا پرچہ: حدیث نبوی

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: کوئی سے تین سوالات کا حل مطلوب ہے۔

سوال نمبر1:-"عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ان اللہ تعالیٰ یبسط یدہ باللیل لیتوب مسیء النہار، ویبسط یدہ بالنہار لیتوب مسیء اللیل حتی تطلع الشمس من مغربہا؟"

(الف) حدیث پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں؟ ۲۰=۱۰+۱۰

(ب) توبہ کے لیے بیان کردہ شرائط لکھیں؟ ۱۴

سوال نمبر2:-(الف) تعلیم امت کے لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم روزانہ کتنی مرتبہ توبہ فرماتے تھے؟ ۶

(ب) سو افراد کے قاتل کی توبہ کا قصہ تحریر کریں؟ ۱۵

(ج) کن تین صحابہ کرام علیہم الرضوان سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کلام کرنے سے منع فرما دیا تھا؟ ۱۲=۴×۳

سوال نمبر3:-"قال فاخبرنی عن الساعۃ قال: ما المسؤول عنہا باعلم من السائل۔ قال فأخبرنی عن امارتہا۔ قال: ان تلد الامۃ ربتہا، وان تری الحفاۃ العراۃ العالۃ رعاء الشاء یتطاولون فی البنیان۔ ثم انطلق"

(الف) حدیث پر اعراب لگا کر ترجمہ تحریر کریں؟ ۲۰=۱۰+۱۰

(ب) "اللھم انی اسألك الهدى والتقى والعفاف والغنى" کا ترجمہ تحریر کریں؟ ۵

(ج) "من عادى لی ولیاً فقد اٰذنته بالحرب" حدیث مذکور پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں؟ ۸=۴+۴

سوال نمبر4:-قال: کنت ابیت مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فآتیہ بوضوئہ وحاجتہ فقال: سلنی، فقلت: اسالك مرافقتك فی الجنۃ۔ فقال: او غیر ذلك؟ قلت: هو ذاك

(الف) عبارت حدیث پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں؟ ۲۰=۱۰+۱۰

(ب) حدیث مذکور میں "قال" کی ضمیر کا مرجع اور ان کا نام اور کنیت بیان کریں؟ ۱۰

(ج) ریاض الصالحین کے مصنف کا نام لکھیں؟ ۳

# درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2021ء

## دوسرا پرچہ: حدیث نبوی

سوال نمبر 1:- "عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى وَيَبْسُطُ يَدَهٗ بِاللَّيْلِ لِيَتُوْبَ مُسِيْءُ النَّهَارِ، وَيَبْسُطُ يَدَهٗ بِالنَّهَارِ لِيَتُوبَ مُسِيْءُ اللَّيْلِ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ مِنْ مَّغْرِبِهَا؟"

(الف) حدیث پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں؟

(ب) توبہ کے لیے بیان کردہ شرائط لکھیں؟

### جواب (الف) اعراب بر حدیث اور ترجمہ حدیث:

نوٹ: اعراب بر حدیث لگا دیے ہیں اور ترجمہ حدیث درج ذیل ہے:

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ اپنے دست اقدس کو رات کے وقت دراز کرتا ہے، تاکہ دن میں گناہ کرنے والے توبہ کریں۔ اور اللہ تعالیٰ اپنے دست اقدس کو دن کے وقت دراز کرتا ہے تاکہ رات کے وقت گناہ کرنے والے توبہ کریں، یہاں تک کہ سورج مغرب سے طلوع ہو جائے گا۔

### (ب) توبہ کے لیے تین شرائط:

توبہ کے لیے تین شرائط ہیں، جو درج ذیل ہیں:

(۱) گناہ سے باز آ جائے، (۲) گناہ کرنے پر شرمسار ہو، (۳) وہ اس بات کا پختہ ارادہ کرے کہ وہ یہ گناہ دوبارہ نہیں کرے گا۔

اگر ان تین شرائط میں سے ایک بھی مفقود ہوگئی، تو توبہ درست نہیں ہوگی۔ اگر گناہ کا تعلق بندے کے ساتھ ہو، تو ان تین شرائط کے علاوہ چوتھی شرط یہ ہوگی کہ حق والے کے حق میں براءت کا اظہار کرے۔ اگر اس نے کسی کا مال لیا ہو، تو وہ مال اسے واپس کرے، اگر تہمت کا معاملہ ہو، تو اس کو اپنے اوپر اختیار دے اور اس سے معافی مانگے، اگر غیبت کی صورت ہو، تو بھی معافی کا طلب گار ہو۔ تمام گناہوں سے توبہ کرنا واجب ہے، اگر بعض گناہوں سے توبہ کی، تو اہل حق کے نزدیک بعض گناہوں سے توبہ کرنا درست ہوگا اور باقی گناہوں کی توبہ کرنا اس کے ذمہ باقی رہے گی۔ توبہ کتاب اللہ، سنت رسول اور اجماع کے مختلف دلائل سے ثابت ہے۔

سوال نمبر 2:- (الف) تعلیم امت کے لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم روزانہ کتنی مرتبہ توبہ فرماتے تھے؟
(ب) سو افراد کے قاتل کی توبہ کا قصہ تحریر کریں؟
(ج) کن تین صحابہ کرام علیہم الرضوان سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کلام کرنے سے منع فرما دیا تھا؟

## جواب: (الف) تعلیم امت کے لیے روزانہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی توبہ کرنا:

تعلیم امت کے لیے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن میں ستر بار یا اس سے بھی زائد مرتبہ توبہ کرتے تھے۔ چنانچہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: آپ نے فرمایا: اللہ کی قسم! میں ایک دن میں ستر (۷۰) یا اس سے زیادہ بار اپنے پروردگار سے توبہ و استغفار کرتا ہوں۔

## (ب) سو افراد کے قاتل کی توبہ کا واقعہ:

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم سے پہلی امتوں میں سے ایک آدمی تھا، جس نے ننانوے افراد قتل کیے تھے، پھر اس نے معلوم کرنا چاہا کہ علاقہ کے سب سے بڑے عالم کے بارے میں، پھر اس کو ایک راہب کی نشاندہی کی گئی، پھر وہ راہب کے پاس گیا اور کہا کہ اس نے ننانوے افراد قتل کیے ہیں، کیا اس کی توبہ کی گنجائش ہے؟ راہب نے جواب میں کہا: نہیں، تو اس نے اس راہب کو بھی قتل کر دیا، اب اس نے سو افراد کے قتل کی تعداد پوری کر دی۔ پھر اس نے علاقہ کے بڑے عالم کے بارے میں پتہ دریافت کیا، اسے ایک عالم کے بارے میں بتایا گیا، اس شخص نے اس عالم کو بتایا کہ اس نے سو افراد قتل کیے ہیں، کیا اس کے لیے کوئی توبہ کی گنجائش ہے؟ اس عالم نے جواب میں کہا: ہاں، تمہاری توبہ کی قبولیت کے لیے کوئی چیز رکاوٹ نہیں ہو سکتی، تم فلاں علاقہ میں جاؤ، وہاں کچھ لوگ اللہ تعالیٰ کی عبادت میں مصروف ہیں، تم بھی ان کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی عبادت میں مشغول ہو جاؤ، پھر اپنے علاقہ کی طرف مت آنا، کیونکہ یہ بری زمین ہے۔ وہ شخص چل پڑا، جب وہ آدھے راستہ میں پہنچا، تو اسے موت آ گئی۔ اس آدمی کے بارے میں عذاب و رحمت کے فرشتے آپس میں تنازع کرنے لگے، رحمت کے فرشتوں نے عذاب والے فرشتوں سے کہا: یہ توبہ کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہوا، عذاب والے فرشتوں نے رحمت والے فرشتوں سے کہا: اس نے کبھی بھی کوئی نیکی والا کام نہیں کیا، پھر اس کے پاس ایک فرشتہ انسانی شکل میں آیا، انہوں نے اسے اپنے درمیان ثالث بنا لیا، اس نے کہا: زمین کے دونوں حصوں کی پیمائش کرو، جس طرف کی مسافت کم ہوگی، وہی اس کا حکم ہوگا۔ فرشتوں نے زمین ناپی تو جس طرف وہ جا رہا تھا، اسے اس زمین کے زیادہ قریب پایا، تو رحمت کے فرشتوں نے اس کو حاصل کر لیا۔ ایک روایت میں ہے کہ وہ نیک لوگوں کی بستی کی طرف ایک بالشت زیادہ تھا، تو اللہ تعالیٰ نے اسے نیکوں کے ساتھ کر دیا۔

ایک روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس بستی کو حکم کیا کہ دور ہوجا اور دوسری بستی کو حکم دیا تو قریب ہو جا، پھر فرمایا: تم ان دونوں کے درمیان پیمائش کرو، تو فرشتوں نے اس شخص کو نیک لوگوں کی بستی کے ایک بالشت قریب پایا، تو اسے معاف کر دیا۔ ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں: وہ اپنے سینے کے بل سرک کر ان نیک لوگوں کی بستی کی طرف ہو گیا۔

## (ج) ان تین صحابہ کرام کے نام جن سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کلام کرنے سے منع فرمایا:

غزوہ تبوک میں تین صحابہ کرام شامل نہ ہوئے، رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو ان سے گفتگو کرنے سے منع کر دیا تھا، ان تینوں کے نام درج ذیل ہیں:

(۱) حضرت کعب، (۲) حضرت مرارہ بن ربیع العمری، (۳) حضرت ہلال بن امیہ واقفی رضی اللہ عنہم۔

بالآخر اللہ تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول فرمائی، انہیں معاف کر دیا اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی انہیں معاف فرما دیا تھا۔

سوال نمبر 3: "قَالَ فَاَخْبِرْنِیْ عَنِ السَّاعَةِ قَالَ: مَا الْمَسْؤُوْلُ عَنْهَا بِاَعْلَمَ مِنَ السَّائِلِ . قَالَ فَأَخْبِرْنِیْ عَنْ اَمَارَتِهَا . قَالَ: اَنْ تَلِدَ الْاَمَةُ رَبَّتَهَا، وَاَنْ تَرَى الْحُفَاةَ الْعُرَاةَ الْعَالَةَ رِعَاءَ الشَّاءِ يَتَطَاوَلُوْنَ فِی الْبُنْيَانِ . ثُمَّ انْطَلَقَ"

(الف) حدیث پر اعراب لگا کر ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) "اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ الْهُدٰى وَالتُّقٰى وَالْعَفَافَ وَالْغِنٰى" کا ترجمہ تحریر کریں؟

(ج) "مَنْ عَادٰى لِیْ وَلِيًّا فَقَدْ اٰذَنْتُهٗ بِالْحَرْبِ" حدیث مذکور پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں؟

## جواب: (الف) اعراب بر حدیث اور ترجمہ حدیث:

نوٹ: اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں، ترجمہ حدیث درج ذیل ہے:

اس نے کہا: آپ مجھے قیامت کے بارے میں بتائیں؟ آپ نے جواب میں فرمایا: مسئول، سائل سے زیادہ نہیں جانتا۔ اس نے پھر کہا: آپ مجھے اس کی علامات کے بارے میں بتائیں؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لونڈی اپنے مالک کو جنے گی، تم دیکھو گے ننگے پاؤں، برہنہ جسم، مفلس اور بکریاں چرانے والے عالی شان محلات میں رہائش پذیر ہوں گے، وہ ایک دوسرے پر فخر کریں گے، پھر وہ شخص واپس پلٹ گیا۔

## (ب) ترجمہ عبارت:

اے پروردگار! بے شک میں تجھ سے ہدایت، پرہیزگاری، پاکدامنی اور (غیر سے) بے

نیازی کا سوال کرتا ہوں۔

## (ج) عبارت پر اعراب اور ترجمہ عبارت:

نوٹ: اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ درج ذیل ہے:

(اللہ تعالیٰ نے فرمایا:) جس شخص نے میرے ولی (دوست) سے عداوت رکھی، پس بے شک میں اسے جنگ کا چیلنج دیتا ہوں۔

سوال نمبر 4:- قَالَ: كُنْتُ اَبِيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاٰتِيْهِ بِوُضُوْئِهٖ وَحَاجَتِهٖ فَقَالَ: سَلْنِيْ، فَقُلْتُ: اَسْاَلُكَ مُرَافَقَتَكَ فِي الْجَنَّةِ ۔ فَقَالَ: اَوَ غَيْرَ ذٰلِكَ؟ قُلْتُ: هُوَ ذَاكَ

(الف) عبارت حدیث پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں؟

(ب) حدیث مذکور میں "قال" کی ضمیر کا مرجع اور ان کا نام اور کنیت بیان کریں؟

(ج) ریاض الصالحین کے مصنف کا نام لکھیں؟

## جواب: (الف) حدیث پر اعراب اور ترجمہ حدیث:

نوٹ: اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ حدیث درج ذیل ہے:

(حضرت ربیعہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:) میں رات کے وقت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دروازے پر رہا کرتا تھا، میں آپ کے لیے وضو کا پانی پیش کرتا تھا، تو (ایک دفعہ) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے فرمایا: تم (جو چاہتے ہو) مجھ سے مانگ لو؟ میں نے عرض کیا: میں جنت میں آپ کی رفاقت مانگتا ہوں، تو آپ نے فرمایا: کیا اس کے علاوہ کچھ اور بھی؟ میں نے عرض کیا: میرے لیے یہی کافی ہے۔

## (ب) "حدیث" کے حوالے سے "قَالَ" کا مرجع، اس کا نام اور اس کی کنیت:

حدیث مذکور میں لفظ "قَالَ" کی ضمیر کا مرجع حضرت ربیعہ رضی اللہ عنہ ہے، یہی ان کا نام ہے اور ان کی کنیت "ابو فراس" ہے۔

## (ج) "ریاض الصالحین" کے مصنف کا نام:

کتاب "ریاض الصالحین" کے مصنف کا پورا اسم گرامی یوں ہے: شیخ الاسلام ابو زکریا محی الدین یحییٰ بن شرف بن مری بن حسن بن حسین بن جمعہ بن حزام رحمہ اللہ تعالیٰ۔

☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنت پاکستان

## درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۱۴۴۲ھ/2021ء

### تیسرا پرچہ: صرف

وقت: تین گھنٹے     کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: کوئی سے تین سوالات کا حل مطلوب ہے۔

سوال نمبر 1:-(الف) علم صرف کی تعریف، موضوع اور غرض وغایت بیان کریں؟ ۹=۲+۲+۵

(ب) سہ اقسام سے کیا مراد ہے ہر ایک کی تعریف مثالوں سے لکھیں؟ ۱۸=۶×۳

(ج) شش اقسام کے فقط نام تحریر کریں؟ ۷

سوال نمبر 2:-(الف) اسم مشتق کی کتنی اور کون سی اقسام ہیں؟ فقط نام لکھیں؟ ۱۲=۲×۶

(ب) ہفت اقسام کے نام لکھیں؟ ۱۴=۲×۷

(ج) لفیف کی اقسام کی تعریفات ومثالیں لکھیں؟ ۷

سوال نمبر 3:-(الف) ضَرَبَ یَضرِبُ سے صرف صغیر تحریر کریں؟ ۱۵

(ب) فعل مضارع معلوم مؤکد بالام ونون تاکید ثقیلہ کی گردان مع ترجمہ وصیغہ لکھیں؟ ۱۵=۳×۵

(ج) فعل نہی حاضر معلوم کی گردان لکھیں؟ ۳

سوال نمبر 4:-(الف) ضویرب کی بناء تحریر کریں؟ ۱۱

(ب) مضروب کی بناء لکھیں؟ ۱۱

(ج) اضرب کی بناء تحریر کریں؟ ۱۱

☆☆☆

## درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2021ء

### تیسرا پرچہ: صرف

سوال نمبر 1:-(الف) علم صرف کی تعریف، موضوع اور غرض وغایت بیان کریں؟

(ب) سہ اقسام سے کیا مراد ہے ہر ایک کی تعریف مثالوں سے لکھیں؟

(ج) شش اقسام کے فقط نام تحریر کریں؟

## جواب: (الف) علم صرف کی تعریف، موضوع اور غرض وغایت:

۱-علم صرف کی تعریف: وہ علم ہے جس سے ایک کلمہ کو دوسرے کلمہ سے بنانے کا طریقہ معلوم ہو، کلمہ کی گردان اور تبدیلی و تعلیل معلوم ہو۔

۲-موضوع: کلمہ گردان اور تبدیل و تعلیل کی حیثیت سے۔

۳-غرض وغایت: گردان اور تبدیلی میں ذہن کو غلطی سے بچانا۔

## (ب) سہ اقسام کی تعریفات مع امثلہ:

لفظ غیر مہمل کی تین اقسام ہیں اور انہیں سہ اقسام بھی کہتے ہیں، وہ درج ذیل ہیں:

۱-اسم: وہ کلمہ ہے، جو خود بخود اپنا معنیٰ بتائے اور اس میں تین زمانوں میں سے کوئی زمانہ نہ پایا جائے مثلاً زید۔

۲-فعل: وہ کلمہ ہے، جو خود بخود اپنا معنیٰ بتائے اور اس میں تین زمانوں یعنی ماضی، حال اور مستقبل میں سے کوئی زمانہ بھی پایا جائے مثلاً ضَرَبَ یَضْرِبُ۔

۳-حرف: وہ کلمہ ہے، جو خود بخود اپنا معنیٰ نہ بتائے، معنیٰ بتانے میں غیر کا محتاج ہو مثلاً سِرْتُ مِنَ الْبَصْرَةِ اِلَی الْکُوْفَةِ۔

## (ج) ششم اقسام کے نام:

حروف اصلیہ کے اعتبار سے کلمہ کی تین اقسام ہیں:

(i) ثلاثی، (ii) رباعی، (iii) خماسی۔

پھر ان میں سے ہر ایک کی دو قسمیں ہیں: (i) مجرد، (ii) مزید فیہ۔

اس طرح یہ کل چھ اقسام بنتی ہیں، جو درج ذیل ہیں:

(۱) ثلاثی مجرد، (۲) ثلاثی مزید فیہ، (۳) رباعی مجرد، (۴) رباعی مزید فیہ، (۵) خماسی مجرد، (۶) خماسی مزید فیہ۔

سوال نمبر 2:-(الف) اسم مشتق کی کتنی اور کون سی اقسام ہیں؟ فقط نام لکھیں؟

(ب) ہفت اقسام کے نام لکھیں؟

(ج) لفیف کی اقسام کی تعریفات و امثلہ لکھیں؟

## جواب: (الف) اسماء مشتقات کی تعداد اور ان کی اقسام:

اسماء مشتقات کی کل تعداد چھ ہے اور ان کے نام درج ذیل ہیں:

(۱) اسم فاعل، (۲) اسم مفعول، (۳) صفت مشبہ، (۴) اسم ظرف، (۵) اسم آلہ، (۶) اسم تفضیل۔

(ب) ہفت اقسام کے نام:

صحت وعدم صحت کے اعتبار سے کلمہ کی سات اقسام ہیں، جن کو ہفت اقسام بھی کہا جاتا ہے اور ان کے نام حسب ذیل ہیں:

(۱) صحیح، (۲) مثال، (۳) اجوف، (۴) ناقص، (۵) لفیف، (۶) مہموز، (۷) مضاعف۔

(ج) لفیف کی اقسام کی تعریفات مع امثلہ:

لفیف: وہ کلمہ ہے، جس میں دو حرف علت ہوں۔

اس کی دو اقسام ہیں، ان کی تعریفات مع امثلہ درج ذیل ہیں:

۱۔لفیف مفروق: وہ کلمہ ہے، جس کے فاء اور لام کلمہ کی جگہ میں حرف علت ہو مثلاً وقی، وَقْیٌ۔

۲۔لفیف مقرون: وہ کلمہ ہے، جس کے عین کلمہ اور لام کلمہ کی جگہ میں حروف علت ہوں مثلاً طُـــــوِی طَیٌّ۔

سوال نمبر3:۔(الف) ضَرَبَ یَضْرِبُ سے صرف صغیر تحریر کریں؟

(ب) فعل مضارع معلوم مؤکد بالام ونون ثاکیدثقیلہ کی گردان مع ترجمہ وصیغہ لکھیں؟

(ج) فعل نہی حاضر معلوم کی گردان لکھیں؟

جواب: (الف) "ضَرَبَ یَضْرِبُ" سے صرف صغیر:

ضَـرَبَ یَـضْرِبُ ضَرْباً فَهُوَ ضَارِبٌ وَضُرِبَ یُضْرَبُ ضَرْبًا فَذَاكَ مَضْرُوْبٌ لَـمْ یَـضْـرِبْ لَـمْ یُضْرَبْ لَا یَضْرِبُ لَا یُضْرَبُ لَنْ یَّضْرِبَ لَنْ یُّضْرَبَ اَلْاَمْرُ مِنْهُ اِضْرِبْ لِتُضْرَبْ لِیَضْرِبْ لِیُضْرَبْ وَالنَّهْیُ عَنْهُ لَا تَضْرِبْ لَا تُضْرَبْ لَا یَضْـرِبْ لَا یُـضْـرَبْ وَالـظَّـرْفِ مِـنْهُ مَضْرِبٌ مَضْرِبَانِ مَضَارِبُ مُضَیْرِبٌ وَالْاٰلَةُ الـصُّـغْـرٰی مِنْهُ مِضْرَبٌ مِضْرَبَانِ مَضَارِبُ مُضَیْرِبٌ وَالْاٰلَةُ الْوُسْطٰی مِـنْـهُ مِـضْـرَبَةٌ مِـضْـرَبَتَـانِ مَضَارِبُ مُضَیْرِبَةٌ وَالْاٰلَةُ الْكُبْرٰی مِنْهُ مِضْرَابٌ مِـضْـرَابَانِ مَـضَـارِیْبُ مُضَیْرِیْبٌ وَمُضَیْرِیْبَةٌ وَاَفْعَلُ التَّفْضِیْلِ الْمُذَكَّرُ مِنْهُ اَضْـرَبُ اَضْرَبَانِ اَضْرَبُوْنَ اَضَارِبُ اُضَیْرِبٌ وَالْمُؤَنَّثُ مِنْهُ ضُرْبٰی ضُرْبَیَانِ ضُـرْبَیَـاتٌ ضُـرَبٌ ضُـرَیْبٰی وَفِـعْـلُ التَّـعَـجُّبِ مِنْهُ مَا اَضْرَبَهٗ وَاَضْرِبْ بِهٖ وَضَرُبَ یَا ضَرُبَتْ۔

(ب) گردان فعل مضارع معروف لام تاکید ونون تاکید ثقیلہ مع ترجمہ وصیغہ:

| نمبر | گردان | صیغہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۱- | لَيَضْرِبَنَّ | صیغہ واحد مذکر غائب | ضرور بضرور مارتا ہے یا مارے گا وہ ایک آدمی۔ |
| ۲- | لَيَضْرِبَانِّ | صیغہ تثنیہ مذکر غائب | ضرور بضرور مارتے ہیں یا ماریں گے وہ دو آدمی۔ |
| ۳- | لَيَضْرِبُنَّ | صیغہ جمع مذکر غائب | ضرور بضرور مارتے ہیں یا ماریں گے وہ سب آدمی۔ |
| ۴- | لَتَضْرِبَنَّ | صیغہ واحد مؤنث غائب | ضرور بضرور مارتی ہے یا مارے گی وہ ایک عورت۔ |
| ۵- | لَتَضْرِبَانِّ | صیغہ تثنیہ مؤنث غائب | ضرور بضرور مارتی ہیں یا ماریں گی وہ دو عورتیں۔ |
| ۶- | لَيَضْرِبْنَانِّ | صیغہ جمع مؤنث غائب | ضرور بضرور مارتی ہیں یا ماریں گی وہ سب عورتیں۔ |
| ۷- | لَتَضْرِبَنَّ | صیغہ واحد مذکر حاضر | ضرور بضرور مارتا ہے یا مارے گا تو ایک آدمی۔ |
| ۸- | لَتَضْرِبَانِّ | صیغہ تثنیہ مذکر حاضر | ضرور بضرور مارتے ہو یا مارو گے تم دو مرد۔ |
| ۹- | لَتَضْرِبُنَّ | صیغہ جمع مذکر حاضر | ضرور بضرور مارتے ہو یا مارو گے تم سب مرد۔ |
| ۱۰- | لَتَضْرِبِنَّ | صیغہ واحد مؤنث حاضر | ضرور بضرور مارتی ہے یا مارے گی تو ایک عورت۔ |
| ۱۱- | لَتَضْرِبَانِّ | صیغہ تثنیہ مؤنث حاضر | ضرور بضرور مارتی ہو یا مارو گی تم دو عورتیں۔ |
| ۱۲- | لَتَضْرِبْنَانِّ | صیغہ جمع مؤنث حاضر | ضرور بضرور مارتی ہو یا مارو گی تم سب عورتیں۔ |
| ۱۳- | لَاَضْرِبَنَّ | صیغہ واحد متکلم | ضرور بضرور مارتا ہوں یا ماروں گا میں ایک مرد یا ایک عورت |
| ۱۴- | لَنَضْرِبَنَّ | صیغہ تثنیہ وجمع متکلم | ضرور بضرور مارتے ہیں یا ماریں گے ہم دو مرد یا دو عورتیں یا سب مرد یا سب عورتیں |

(ج) فعل نہی حاضر معلوم کی گردان:

فعل نہی حاضر معلوم کی گردان درج ذیل ہے:

لَا تَضْرِبْ، لَا تَضْرِبَا، لَا تَضْرِبُوْا، لَا تَضْرِبِیْ، لَا تَضْرِبَا، لَا تَضْرِبْنَ

سوال نمبر 4:-(الف) ضُوَیْرِبٌ کی بناء تحریر کریں؟

(ب) مَضْرُوْبٌ کی بناء لکھیں؟

(ج) اِضْرِبْ کی بناء تحریر کریں؟

جواب: (الف) "ضُوَیْرِبٌ" کی بناء:

ضُوَیْرِبٌ: ضَارِبٌ سے بناتے ہیں، فاء کلمہ کو ضمہ دیا، دوسری جگہ الف مدہ زائدہ تھا، اس کو واؤ

مفتوحہ سے بدل دیا،تیسری جگہ یاء علامت تصغیر لائے،باقی کو اپنے حال پر چھوڑا تو ضُوَیْرِبٌ ہو گیا۔

**(ب)"مَضْرُوْبٌ" کی بناء:**

مَضْرُوْبٌ کو یُضْرَبُ سے بناتے ہیں،علامت مضارع یاء کو حذف کر کے اس کی جگہ میم مفتوحہ علامت اسم مفعول لائے،عین کلمہ کو ضمہ دیا،تنوین تمکن علامت اسمیت کو آخر میں لائے،تو مَضْرُبٌ بروزن مَفْعَلٌ ہوا۔چونکہ کلام عرب میں مَعُوْنٌ اور مَکْرُمٌ کے علاوہ یہ وزن موجود نہیں ہے،لہٰذا عین کلمہ کے ضمہ میں اشباع کیا تا کہ واؤ پیدا ہو جائے،تو مَضْرُوْبٌ بروزن مَفْعُوْلٌ ہو گیا۔

**(ج)"اِضْرِبْ" کی بناء:**

اِضْرِبْ کو تَضْرِبُ سے بناتے ہیں،علامت مضارع تاء کو حذف کیا،بعد والا حرف ساکن ہے اور ابتداء بالسکون محال ہے،اور عین چونکہ مضموم نہیں،لہٰذا شروع میں ہمزہ وصلی مکسور لائے،آخر میں وقف کیا،علامت وقفی حرکت کر نا،پس نہ ہوئی،تو اِضْرِبْ ہو گیا۔

☆☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنّت پاکستان

## درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۱۴۴۲ھ/2021ء

### چوتھا پرچہ: نحو

وقت: تین گھنٹے　　　　کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: کوئی سے تین سوالات کا حل مطلوب ہے۔

سوال نمبر 1:- (الف) علم نحو کی تعریف، غرض اور موضوع تحریر کریں؟ ۱۳=۵+۳+۵

(ب) جملہ خبریہ کی دو اقسام کی تعریفات مع امثلہ بیان کریں؟ ۱۲=۶+۶

(ج) جملہ انشائیہ کی تعریف لکھیں نیز جملہ انشائیہ کی چھ (۶) اقسام کے نام لکھیں؟ ۹=۶+۳

سوال نمبر 2:- (الف) پانچ پانچ علامات اسم اور فعل مع امثلہ تحریر کریں؟ ۲۰=۱۰+۱۰

(ب) معرب اور مبنی کی تعریف کریں نیز مبنی الاصل کتنی چیزیں ہیں؟ نام لکھیں؟ ۱۳=۳+۵+۵

سوال نمبر 3:- (الف) معنی کے اعتبار سے جمع کی اقسام مثالوں سے واضح کریں؟ ۱۰=۵+۵

(ب) اسم متمکن کی سولہ (۱۶) اقسام میں سے پانچ کا اعراب مثالوں سے واضح کریں؟ ۱۵=۳×۵

(ج) مُسْلِمِيَّ کی اصل، تعلیل اور قاعدہ تحریر کریں؟ ۸

سوال نمبر 4:- (الف) اسم میں عمل کرنے والے حروف کون کون سے ہیں؟ مع امثلہ لکھیں۔ ۱۵=۳×۵

(ب) پانچوں مفاعیل کی تعریفات اور مثالیں بیان کریں؟ ۱۵=۳×۵

(ج) فعل متعدی بہ سہ مفعول کی ایک مثال تحریر کریں؟ ۳

☆☆☆

## درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2021ء

### چوتھا پرچہ: نحو

سوال نمبر 1:- (الف) علم نحو کی تعریف، غرض اور موضوع تحریر کریں؟

(ب) جملہ خبریہ کی دو اقسام کی تعریفات مع امثلہ بیان کریں؟

(ج) جملہ انشائیہ کی تعریف لکھیں نیز جملہ انشائیہ کی چھ (۶) اقسام کے نام لکھیں؟

**جواب: (الف) علم نحو کی تعریف، غرض اور موضوع:**

۱۔علم نحو کی تعریف: ان قواعد کا جاننا ہے، جن کی وجہ سے اسم، فعل اور حرف کی باہم ترکیب اور اعراب و بناء کے اعتبار سے ان کے آخر کی کیفیت معلوم کی جائے۔

۲۔غرض وغایت: عربی عبارت میں ذہن کو اعرابی غلطی سے بچانا۔

۳۔موضوع: کلمہ اور کلام ہے۔

**(ب) جملہ خبریہ کی دو اقسام، ان کی تعریفات مع امثلہ:**

جملہ خبریہ: وہ ہے جس کے قائل کو سچا یا جھوٹا قرار دیا جائے۔

اقسام: جملہ خبریہ کی دو اقسام ہیں، جو درج ذیل ہیں:

(۱) جملہ اسمیہ: وہ جملہ ہے، جس کا پہلا جز اسم ہو مثلاً زَیْدٌ قَائِمٌ۔

(۲) جملہ فعلیہ: وہ جملہ ہے، جس کا پہلا جز فعل ہو مثلاً قَامَ زَیْدٌ۔

**(ج) جملہ انشائیہ کی تعریف اور اس کی چھ اقسام:**

جملہ انشائیہ: وہ جملہ ہے، جس کے قائل کو سچا یا جھوٹا نہ قرار دیا جائے۔

جملہ انشائیہ کی چھ اقسام: جملہ انشائیہ کی چھ اقسام درج ذیل ہیں:

(۱) امر جیسے اِضْرِبْ، (۲) نہی جیسے لَا تَضْرِبْ، (۳) نداء جیسے یَا اَللّٰهُ، (۴) استفہام جیسے هَلْ ضَرَبَ زَیْدٌ عَمْرًوا؟ (۵) عقود جیسے بِعْتُ وَاشْتَرَیْتُ، (۶) تمنی جیسے لَیْتَ زَیْدًا حَاضِرٌ۔

سوال نمبر 2:-(الف) پانچ پانچ علامات اسم اور فعل مع امثلہ تحریر کریں؟

(ب) معرب اور مبنی کی تعریف کریں نیز مبنی الاصل کتنی چیزیں ہیں؟ نام لکھیں؟

**جواب: (الف) اسم اور فعل کی پانچ پانچ علامات مع امثلہ:**

۱۔اسم کی پانچ علامات مع امثلہ: اسم کی پانچ علامات مع امثلہ درج ذیل ہیں:

(۱) شروع میں الف لام ہو جیسے اَلْحَمْدُ، (۲) شروع میں حرف جر ہو جیسے بِزَیْدٍ، (۳) آخر میں تنوین ہو جیسے زَیْدٌ، (۴) مسند الیہ ہو جیسے زَیْدٌ قَائِمٌ، (۵) مضاف ہو جیسے غُلَامُ زَیْدٍ۔

۲۔فعل کی پانچ علامات مع امثلہ: فعل کی پانچ علامات درج ذیل ہیں:

(۱) شروع میں قد ہو جیسے قَدْ قَامَ، (۲) شروع میں سین ہو جیسے سَیَضْرِبُ، (۳) شروع میں سوف ہو جیسے سَوْفَ یَضْرِبُ، (۴) حرف جازم شروع میں ہو جیسے لَمْ یَضْرِبْ، (۵) آخر میں ضمیر مرفوع متصل ہو جیسے ضَرَبْتُ۔

## (ب) معرب اور مبنی کی تعریف اور مبنی الاصل کے نام:

معرب: وہ اسم ہے، جو غیر کے ساتھ مرکب ہو اور مبنی الاصل کے ساتھ مشابہت نہ رکھے جیسے قَامَ زَیْدٌ میں لفظ "زَیْدٌ" ہے۔

مبنی: وہ اسم ہے، جو غیر سے مرکب نہ ہو اور مبنی الاصل سے مشابہت رکھے جیسے ھٰؤُلَاءِ۔

مبنی الاصل کے نام: مبنی الاصل تین اشیاء ہیں، جو درج ذیل ہیں:

(۱) تمام حروف، (۲) فعل ماضی، (۳) فعل امر حاضر معلوم۔

سوال نمبر3:- (الف) معنی کے اعتبار سے جمع کی اقسام مثالوں سے واضح کریں؟

(ب) اسم متمکن کی سولہ (۱۶) اقسام میں سے پانچ کا اعراب مثالوں سے واضح کریں؟

(ج) مُسْلِمِیَّ کی اصل، تعلیل اور قاعدہ تحریر کریں؟

## جواب: (الف) معنی کے اعتبار سے جمع کی اقسام مع امثلہ:

معنیٰ کے لحاظ سے جمع کی دو اقسام ہیں، جو درج ذیل ہیں:

۱- جمع قلت: وہ جمع ہے، جس کا اطلاق دو سے زائد اور دس سے کم چیزوں پر ہو۔ اس کے چھ اوزان ہیں، جو درج ذیل ہیں:

(i) اَفْعُلٌ جیسے اَکْلُبٌ، (ii) اَفْعَالٌ جیسے اَقْوَالٌ، (iii) فِعْلَةٌ جیسے غِلْمَةٌ، (iv) اَفْعِلَةٌ جیسے اَعْوِنَةٌ، (v) مُسْلِمُوْنَ، (vi) جمع مؤنث سالم بغیر الف لام کے جیسے مُسْلِمَاتٌ۔

## (ب) اسم متمکن کی سولہ اقسام میں سے پانچ کا اعراب مع امثلہ:

۱، ۲، ۳- مفرد منصرف صحیح، مفرد منصرف جاری مجریٰ صحیح اور جمع مکسر تینوں کا اعراب رفع ضمہ لفظی سے، نصب فتح لفظی سے اور جر کسرہ لفظی سے آتا ہے جیسے جَآءَنِیْ زَیْدٌ وَدَلْوٌ وَظَبْیٌ وَرِجَالٌ، رَأَیْتُ زَیْدًا، وَدَلْوًا وَظَبْیًا وَرِجَالًا وَمَرَرْتُ بِزَیْدٍ وَدَلْوٍ وَظَبْیٍ وَرِجَالٍ۔

۴- جمع مؤنث سالم: رفع ضمہ لفظی سے، نصب اور جر دونوں کسرہ لفظی سے جیسے جَآءَنِیْ مُسْلِمَاتٌ، رَأَیْتُ مُسْلِمَاتٍ وَمَرَرْتُ بِمُسْلِمَاتٍ۔

۵- غیر منصرف: رفع ضمہ لفظی سے اور نصب و جر دونوں کسرہ لفظی سے آتا ہے جیسے جَاءَنِیْ اَحْمَدُ، رَأَیْتُ اَحْمَدَ، مَرَرْتُ بِاَحْمَدَ۔

## (ج) "مُسْلِمِیَّ" کی اصل، تعلیل اور قاعدہ:

لفظ "مُسْلِمِیَّ" کی اصل "مُسْلِمُوْنَ" تھا، اسے یاء متکلم کی طرف مضاف کیا گیا، تو نون جمع مذکر کا گر

گیا، پھر "مُسْلِمُوْیَ" ہوگیا۔ قاعدہ ہے کہ جب واؤ اور یاء ایک کلمہ میں جمع ہوں، واؤ ساکن ہو، تو واؤ کو یاء سے بدل کر یاء کو یاء میں ادغام کرتے ہیں، چونکہ یاء چاہتی ہے کہ میرا ماقبل مکسور ہو، تو اس کے ماقبل کے ضمہ کو کسرہ سے بدل دیا، تو "مُسْلِمِيَّ" ہوگیا۔

سوال نمبر 4:-(الف) اسم میں عمل کرنے والے حروف کون کون سے ہیں؟ مع امثلہ لکھیں۔

(ب) پانچوں مفاعیل کی تعریفات اور مثالیں بیان کریں؟

(ج) فعل متعدی بہ سہ مفعول کی ایک مثال تحریر کریں؟

## جواب: (الف) اسم میں عمل کرنے والے حروف اور ان کی مثالیں:

اسم میں عمل کرنے والے حروف پانچ قسم کے ہیں، وہ بمع امثلہ درج ذیل ہیں:

۱- حروف جارہ: یہ سترہ ہیں، جو اسم پر داخل ہو کر اسے جر دیتے ہیں۔ وہ درج ذیل ہیں:

بَاء، تاء، مِنْ، اِلٰی، حَتّٰی، فِيْ، لام، رُبَّ، واؤ قسم، تاء قسم، عَنْ، عَلٰی، کاف تشبیہ، مُذْ، مُنْذُ، حَاشَا، خَلَا، عَدَا جیسے اَلْمَالُ لِزَیْدٍ۔

۲- حروف مشبہ بفعل: یہ تعداد میں چھ ہیں، جو اپنے اسم کو نصب اور خبر کو رفع دیتے ہیں۔ وہ درج ذیل ہیں:

(۱) اِنَّ، (۲) اَنَّ، (۳) کَاَنَّ، (۴) لٰکِنَّ، (۵) لَیْتَ، (۶) لَعَلَّ۔ مثال جیسے اِنَّ زَیْدًا قَائِمٌ۔

۳- ماولا مشبہتان بلیس: یہ اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں جیسے مَا زَیْدٌ قَائِمًا۔

۴- لائے نفی جنس: اس کے تین قواعد ہیں:

(الف) لا کا اسم اکثر مضاف منصوب ہوتا ہے اور خبر مرفوع ہوتی ہے جیسے لَا غُلَامَ رَجُلٍ ظَرِیْفٌ فِی الدَّارِ۔

(ب) اگر لا کے بعد اسم معرفہ ہو، مابعد لا دوسرے معرفہ کے تکرار سے آجائے تو "لا" عمل نہیں کرتا، مابعد اسم مبتداء کی حیثیت سے مرفوع ہوتا ہے جیسے لَا زَیْدٌ عِنْدِیْ وَلَا عَمْرٌو۔

(ج) اگر لا کے بعد نکرہ مفردہ ہو اور لا دوسرے نکرہ کے تکرار سے آئے تو اس میں پانچ وجوہات پڑھنا جائز ہے:

(۱) لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

(۲) لَاحَوْلٌ وَلَا قُوَّةٌ اِلَّا بِاللّٰهِ

(۳) لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةٌ اِلَّا بِاللّٰهِ

(۴) لَاحَوْلٌ وَّلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

(۵) لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ۔

۵۔ حروف نداء: یہ تعداد میں پانچ ہیں:

(۱) یَا، (۲) اَیَا، (۳) هَیَا، (۴) اَیْ، (۵) ہمزہ مفتوحہ۔

منادیٰ مضاف، یا مشابہ مضاف اور یا نکرہ غیرہ معین ہو تو منصوب ہوگا جیسے یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔

اگر منادیٰ معرفہ ہو تو رفع کی علامت پر مبنی ہوگا جیسے یَا زَیْدُ، یَا زَیْدَانِ، یَا مُوْسٰی، یَا قَاضِیُ۔

یاد رہے کہ اَیْ اور ہمزہ مفتوحہ قریب کے لیے، اَیَا اور هَیَا دونوں دور کے لیے آتے ہیں جبکہ "یَا" عام ہے۔

## (ب) پانچوں مفاعیل کی تعریفات مع امثلہ:

پانچوں مفاعیل کی تعریفات مع امثلہ درج ذیل ہیں:

۱۔ مفعول مطلق: وہ مفعول ہے، جو اپنے فعل کے معنیٰ کے ساتھ ہو جیسے ضَرَبْتُ ضَرْبًا۔

۲۔ مفعول بہ: وہ مفعول ہے، جس پر فاعل کا فعل واقع ہو جیسے ضَرَبَ زَیْدٌ عَمْرًا۔

۳۔ مفعول فیہ: وہ مفعول جس میں فاعل کا فعل واقع ہو، اس کو ظرف کہتے ہیں، اور ظرف کی دو اقسام ہیں:

(i) ظرف زمان جیسے صُمْتُ یَوْمَ الْجُمُعَةِ

(ii) ظرف مکان جیسے جَلَسْتُ عِنْدَكَ۔

۴۔ مفعول لہ: وہ مفعول ہے، جس کے لیے فعل مذکور واقع ہو جیسے قُمْتُ اِکْرَامًا لِزَیْدٍ۔

۵۔ مفعول معہ: وہ مفعول ہے، جو واؤ بمعنیٰ مع کے بعد واقع ہو جیسے جَاءَ الْبَرْدُ وَالْجُبَّاتِ۔

## (ج) فعل متعدی بسہ مفعول کی مثال:

فعل متعدی بسہ مفعول کی مثال یہ ہے: اَعْلَمَ اللّٰهُ زَیْدًا عَمْرًوا فَاضِلًا۔

☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنت پاکستان

## درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۱۴۴۲ھ/2021ء

### پانچواں پرچہ: عربی ادب

وقت: تین گھنٹے — کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: تمام سوالات کا حل مطلوب ہے جبکہ ہر سوال میں جزوی رعایت موجود ہے۔

سوال نمبر 1:-(الف) درج ذیل میں سے صرف دو اجزاء کا اردو ترجمہ تحریر کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

۱- وَ عِبَادُ الرَّحْمٰنِ الَّذِيْنَ يَمْشُوْنَ عَلَى الْاَرْضِ هَوْنًا وَّ اِذَا خَاطَبَهُمُ الْجٰهِلُوْنَ قَالُوْا سَلٰمًا ○ اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا ط ○ وَ قُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا ○ وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا ط

۲- وُلِدَ سَيِّدُنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِشَعْبِ بَنِيْ هَاشِمٍ بِمَكَّةَ الْمُكَرَّمَةِ فِيْ صَبِيْحَةِ يَوْمِ الْاِثْنَيْنِ الثَّانِيْ عَشَرَ مِنْ رَبِيْعِ الْاَوَّلِ لِاَوَّلِ عَامٍ مِّنْ حَادِثِ الْفِيْلِ وَيُوَافِقُ ذٰلِكَ الْعِشْرِيْنَ مِنْ شَهْرِ اِبْرِيْلَ سَنَةَ ۵۷۱م

۳- نَعَمْ يَا فَاطِمَةُ! مَبْنَاهَا جَمِيْلٌ رَائِعٌ جِدًّا وَلَهُ اَجْنِحَةٌ كَثِيْرَةٌ وَكُلُّ جَنَاحٍ يَّضُمُّ غُرَفًا كَثِيْرَةً فِيْ طَابِقَيْنِ وَلَهَا مَخْضَرَاتٌ وَحَدَائِقُ جَمِيْلَةٌ جِدًّا وَّفِيْهَا اَشْجَارٌ جَمِيْلَةٌ وَّاَزْهَارٌ رَائِعَةٌ مُّتَنَوِّعَةُ الْاَلْوَانِ وَالرَّائِحَةِ ۔

(ب) درج ذیل میں سے کوئی سے چار اشعار کا اردو میں ترجمہ لکھیں؟ ۵×۴=۲۰

۱- یا فاطر الخلق البدیع و کافلا ... رزق الجمیع سحاب جودک هاطل

۲- عظمت صفاتك یا عظیم فحل ان ... یحصی الثناء علیك فیها قائل

۳- واحسن منك لم ترقط عینی ... واجمل منك لم تلد النساء

۴- خلقت مبرء من کل عیب ... کأنك قد خلقت کما تشاء

۵- روحی الفداء لمن اخلاقه شهدت ... بانه خیر مولود من البشر

۶- عمت فضائله کل العباد کما ... عم البریة ضوء الشمس والقمر

سوال نمبر 2:-(الف) درج ذیل میں سے تین جملوں میں خالی جگہوں کو پُر کریں؟ ۵×۳=۱۵

۱- ومن یؤت...... فقد أوتی خیرا کثیرا ۔ ۲- وسماہ جدہ...... وسمتہ أمہ أحمد ۔

۳- التمسوا...... قبل شراء الدار ۔ ۴- المومن للمومن...... یشد بعضہ بعضا ۔

۵- ولم أطيب التحيات ...... ودمتم .

(ب) درج ذیل میں سے صرف تین الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کریں؟ ۵×۳=۱۵

العزيمة، الاستقامة، الاستوآء، مدة، المولد

سوال نمبر 3:- (الف) درج ذیل جملوں میں سے صرف تین جملوں کا عربی میں ترجمہ تحریر کریں؟ ۵×۳=۱۵

۱- اللہ کے بندے وہ ہیں جو تواضع سے زمین پر چلتے ہیں۔ ۲- اہل علم ہی اللہ سے ڈرتے ہیں۔ ۳- جاہلوں سے کنارہ کشی اختیار کرو۔ ۴- آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا قد درمیانہ تھا۔ ۵- آپ صلی اللہ علیہ وسلم سب سے زیادہ خوش اخلاق تھے۔

(ب) درج ذیل میں سے کسی ایک عنوان پر عربی زبان میں مضمون تحریر کریں جو کم از کم پچاس الفاظ پر مشتمل ہو؟ ۱۵

1- مولد الرسول صلى الله عليه وسلم، 2- مدرستي، 3- جمهورية باكستان الإسلامية

☆☆☆

## درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2021ء

## پانچواں پرچہ: عربی ادب

سوال نمبر 1:- (الف) درج ذیل اجزاء کا اردو ترجمہ تحریر کریں؟

۱- وَ عِبَادُ الرَّحْمٰنِ الَّذِيْنَ يَمْشُوْنَ عَلَى الْاَرْضِ هَوْنًا وَّ اِذَا خَاطَبَهُمُ الْجٰهِلُوْنَ قَالُوْا سَلٰمًا ○ اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا ط ○ وَ قُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا ○ وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا ط

۲- وُلِدَ سَيِّدُنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِشَعْبِ بَنِيْ هَاشِمٍ بِمَكَّةَ الْمُكَرَّمَةِ فِيْ صَبِيْحَةِ يَوْمِ الْاِثْنَيْنِ الثَّانِيْ عَشَرَ مِنْ رَّبِيْعِ الْاَوَّلِ لِاَوَّلِ عَامٍ مِّنْ حَادِثِ الْفِيْلِ وَيُوَافِقُ ذٰلِكَ الْعِشْرِيْنَ مِنْ شَهْرِ اِبْرِيْلَ سَنَةَ ۵۷۱م.

۳- نَعَمْ يَا فَاطِمَةُ! مَبْنَاهَا جَمِيْلٌ رَائِعٌ جِدًّا وَلَهُ اَجْنِحَةٌ كَثِيْرَةٌ وَكُلُّ جَنَاحٍ يَضُمُّ غُرَفًا كَثِيْرَةً فِيْ طَابِقَيْنِ وَلَهَا مَخْضَرَاتٌ وَحَدَائِقُ جَمِيْلَةٌ جِدًّا وَفِيْهَا اَشْجَارٌ جَمِيْلَةٌ وَاَزْهَارٌ رَائِعَةٌ مُتَنَوِّعَةُ الْاَلْوَانِ وَالرَّائِحَةِ .

(ب) درج ذیل اشعار کا اردو میں ترجمہ لکھیں؟

| | |
|---|---|
| ۱- یا فاطر الخلق البدیع و کافلا | رزق الجمیع سحاب جودك هاطل |
| ۲- عظمت صفاتك یا عظیم فحل ان | یحصی الثناء علیك فیها قائل |
| ۳- واحسن منك لم ترقط عینی | واجمل منك لم تلد النساء |
| ۴- خلقت مبرء من کل عیب | کانك قد خلقت کما تشاء |
| ۵- روحی الفداء لمن اخلاقه شهدت | بانه خیر مولود من البشر |
| ۶- عمت فضائله کل العباد کما | عم البریة ضوء الشمس والقمر |

## جواب: (الف) اجزاء کا اردو ترجمہ:

۱- اور رحمٰن کے بندے وہ ہیں، وہ زمین پر عاجزی سے چلتے ہیں اور جب جاہل ان سے گفتگو کرتے ہیں، تو وہ کہتے ہیں: بس ہماری طرف سے سلام ہو، بے شک اللہ تعالیٰ کے بندوں میں وہی ڈرتے ہیں اللہ تعالیٰ سے جو علم والے ہیں۔ اور کہہ دیجیے: اے میرے پروردگار! تو میرے علم میں اضافہ فرما! اور جس کسی کو حکمت دی گئی، اسے بہت زیادہ بھلائی دی گئی۔

۲- ہمارے سردار اللہ تعالیٰ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت قبیلہ بنو ہاشم میں، مکہ معظمہ میں بروز پیر بارہ (۱۲) ربیع الاول عین صبح کے وقت، ہاتھیوں والے سانحہ سے ایک سال قبل جو ۲۰ اپریل 571ء میں ہوئی۔

۳- (طارق:) ہاں، اے فاطمہ اس کی عمارت خوبصورت ہے اور بہت دل کو بھانے والی ہے اور اس کے کئی پورشن ہیں، اور ہر بلاک بہت کمروں پر مشتمل ہے اور اس کی ہریالی بہت خوبصورت باغیچے ہیں، جن میں خوبصورت درخت ہیں اور دل کو بھانے والے پھول ہیں جو کہ گونا گوں یا گونہ گونہ رنگوں کے اور خوشبو کے شاندار ہیں۔

## (ب) اشعار کا ترجمہ:

۱- اے مخلوق کو بغیر نقش کے پیدا کرنے والے اور تمام مخلوقات کے رزق کی کفالت کرنے والے! تیری سخاوت کا بادل موسلا دھار برسنے والی بارش کی مثل ہے۔

۲- اے بڑائی والے! تیری صفات بھی بڑی ہیں، تو کس کے لیے جائز ہوا کہ تیری تعریف کرنے والا کوئی تیری ثناء کا احاطہ و شمار کر سکے۔

۳- اور آپ سے حسین میری آنکھ نے کبھی دیکھا ہی نہیں، اس حال میں کہ آپ سے زیادہ حسن و

جمال والا کسی عورت نے پیدا ہی نہیں کیا۔

۴-آپ کو ہر عیب سے پاک پیدا کیا گیا، گویا کہ آپ کو یوں پیدا کیا گیا جیسا آپ نے چاہا۔

۵-میری جان فدا اس عظیم ہستی پر، جن کے اخلاق عالیہ اس بات پر گواہ ہیں کہ آپ تمام نوع انسانیت میں بہترین پیدا کیے گئے ہیں۔

۶-آپ کے کمالات تمام بندوں پر اس طرح پھیل چکے ہیں، جس طرح تمام مخلوق پر سورج اور چاند کی روشنی پھیلی ہوئی ہے۔

سوال نمبر2:-(الف) درج ذیل جملوں میں خالی جگہوں کو پُر کریں؟

۱– ومن يؤت...... فقد أوتى خيرا كثيرا .

۲– وسماه جده...... وسمته أمه أحمد .

۳–التمسوا...... قبل شراء الدار .

۴–المؤمن للمومن...... يشد بعضه بعضا .

۵– ولم أطيب التحيات...... ودمتم .

(ب) درج ذیل الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کریں؟

العزيمة، الاستقامة، الاستواء، مدة، المولد

جواب: (الف) جملوں میں خالی جگہ پر:

(۱)الحكمة، (۲)محمدًا، (۳)الجار، (۴)كالبنيان، (۵)السلام

(ب) الفاظ کا مفید جملوں میں استعمال:

۱– اَلْعَزِيْمَةُ: اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الثَّبَاتَ فِی الْاَمْرِ وَالْعَزِيْمَةَ فِی الرُّشْدِ

۲– اَلْاِسْتِقَامَةُ: اَلْاِسْتِقَامَةُ فَوْقَ اَلْفِ كَرَامَةٍ .

۳– اَلْاِسْتِوَاءُ: اَلْاِسْتِوَاءُ بَيْنَ الْاَوْلَادِ حَتْمٌ .

۴– مُدَّةٌ: بَقِیَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِی الْمَكَّةِ الْمُكَرَّمَةِ مُدَّةً طَوِيْلَةً .

۵– اَلْمَوْلِدُ: حُسْنُ الْمَقْصَدِ فِیْ عَمَلِ الْمَوْلِدِ .

سوال نمبر3:-(الف) درج ذیل جملوں کا عربی میں ترجمہ تحریر کریں؟

۱-اللہ کے بندے وہ ہیں جو تواضع سے زمین پر چلتے ہیں۔

۲-اہل علم ہی اللہ سے ڈرتے ہیں۔

۳- جاہلوں سے کنارہ کشی اختیار کرو۔

۴- آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا قد درمیانہ تھا۔

۵- آپ صلی اللہ علیہ وسلم سب سے زیادہ خوش اخلاق تھے۔

(ب) درج ذیل میں سے کسی ایک عنوان پر عربی زبان میں مضمون تحریر کریں جو کم از کم پچاس الفاظ پر مشتمل ہو؟

1- مولد الرسول صلى الله عليه وسلم، 2- مدرستي، 3- جمهورية باكستان الإسلامية

جواب: (الف) جملوں کا عربی میں ترجمہ:

(۱) عِبَادُ اللّٰهِ الَّذِيْنَ يَمْشُوْنَ عَلَى الْاَرْضِ هَوْنًا ۔

(۲) اَلْعُلَمَاءُ يَخْشَوْنَ اللّٰهَ ۔

(۳) اَعْرِضُوْا عَنِ الْجَاهِلِيْنَ ۔

(۴) كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَوَسِّطَ الْقَامَةِ ۔

(۵) كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَكْرَمَ النَّاسِ اَخْلَاقًا ۔

(ب) مولد الرسول صلى اللّٰه عليه وسلم:

كان الناس يعيشون تحت لواء الظلم والعبودية والاسترقاق والاستغلال، لا في جزيرة العرب فحسب بل في جميع ارجاء العالم. رحمه اللّٰه الناس و بعث فيهم محمدًا صلى اللّٰه عليه وسلم رسولاً ورحمة للعالمين فانجلى ظلام الضلال و الظلم ورتفعت اعلام دين التوحيد .

وولد خاتم النبيين وسيّد المرسلين بمكة سنة ٥٧٠م بعد وفاة ابيه عبداللّٰه باشهر قليلة وماتت امه السيّدة امنة وهو ابن ست سنين . و كفلهٗ جده عبدالمطلب ثم عمه ابو طالب . وتزوّج من السيّدة الطاهرة خديجة بنت خويلد وهو في الخامسة والعشرين من عمره .

وبدأ عليه الصلوٰة والسّلام بدعوته الى الاسلام بمكة وهوابن الأربعين واستمربها ثلاث عشرة سنة ولٰكن قريشا كذبوه واذوه واصحابه فهاجر الى المدينة سنة ٦٢٢م . ولٰكن المشركين بمكة ما انفكوا من معاداتهم اياه . عليه السلام واضطهاده واصحابه . فاضطر عليه السلام الى عدة من الغزوات ضدّ

المشركين ليدافعوا عن انفسهم ۔ وانتصر على المشركين وكان انتصاره الجاسم يوم فتح مكة فدخلها فاتحًا سنة ٨ ھ ٦٣٠م ۔ وعفاعنهم ۔ وقد مكث عليه السلام فى المدينة المنورة عشر سنواتٍ حتى لحق بالرفيق الاعلىٰ فى الثالثة والستين من عمره فى سنة ١ ھ /٦٣٢م بعد ان حجّ حجّة الوداع وأن رأى دينه القيم يعم جزيرة العرب جميعها ۔

ودينه عليه السلام يدعو الى التوحيد والحق والعد الاحسان والمساواة والىٰ كل خلق كريم وينهىٰ عن الشرك والظلم والاستغلال والتميز العنصرى واللونى واللسانى وغيره كما انه يحرم الربو واكل المال بالباطل ويأمر بالانفاق فى سبيل الله لكى لا تكون الأموال دولة بين الاغنياء ۔

وكان نبينا عليه الصلوٰة والسلام مثلاً اعلىٰ فى الاخلاق الكريمة وحياته الطيبة كلها عبارة عن مكارم الاخلاق ۔ ولذٰلك قال سبحانهٗ وتعالىٰ: لقد كان لكم فى رسول الله اُسوة حسنة ۔ فيجب علينا ان نهتديِ بسيرته ونتبعها ونحبه عليه الصلوٰة والسلام حبّا حبّا ۔

☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنّت پاکستان

## درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت ۱۴۴۲ھ/2021ء

### چھٹا پرچہ: انگلش وریاضی

وقت: تین گھنٹے　　　　　کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: حصہ اول کے تمام سوال لازمی ہیں جبکہ حصہ دوم کا پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی تین سوال حل کریں۔

### حصہ اول......انگلش

Q No.1 :Write an essay of 100 words on any one of the following. 15

(i) My Jamia (ii) Procession of Eid Milad-un-Nabi (iii) My Hobby

Q No.2: Translate into Urdu (any one) 17

(i) When Hazrat Muhammad (SAW) was thirty-eight years of age, he spent most of his time in solitude and meditation. In the cave of Hira, he used to retire with food and water and spend days and weeks in remembrance of Allah Almighty.

(ii) During the perilous journey, it was very difficult for anyone to supply food to the Prophet Muhammad (SAW). It was so delicate that the slightest mistake could have endangered the life of the Holy Prophet (SAW).

Q No.3: Translate into English (any three) 9

میں نے کھانا کھالیا ہے۔لبنیٰ گھر جارہی ہے۔وہ ہوم ورک کررہی ہے۔کلاس روم میں کتنے سٹوڈنٹس ہیں؟لڑکیاں بس میں بیٹھی ہیں۔

Q NO.4: Fill in the blanks with prepositions. (any three) 9

(i) Saqib is leaving.......... Friday at noon.

(ii) Ashar had started working for his law firm.......... 1995.

(iii) I met Shaheena.......... 9.00am.

(iv) The doctor will see Alizay........... the evemimg.

(v) Sobia has her birthday........... September.

## حصہ دوم......ریاضی

سوال نمبر 5:- (الف) درج ذیل کو فی صد کی شکل میں واضح کیجئے۔ ۱۰=۵+۵

0.7، 0.13

(ب) فی صد کو اعشاریہ میں تبدیل کیجئے جبکہ جواب تین درجہ اعشاریہ تک درست ہو۔ ۱۰=۵+۵

120%، 8%

سوال نمبر 6:- اگر ایک کالونی کے 56% گھروں میں سے ہر گھر میں کار موجود ہو تو کالونی کے کتنے فی صد گھروں میں کار نہیں ہوگی؟ ۱۰

سوال نمبر 7:- اگر کسی کتاب کا 84% فی صد حصہ 420 صفحات پر مشتمل ہو تو کتاب میں کل کتنے صفحات ہوں گے؟ ۱۰

سوال نمبر 8:- ایک سکول میں 1029 طلبہ ہیں جن میں سے 504 لڑکیاں ہیں۔ لڑکے اور لڑکیوں کی تعداد کے درمیان نسبت کیا ہوگی؟ ۱۰

سوال نمبر 9:- ایک مثلث کے اضلاع کی لمبائیاں 3 سینٹی میٹر، 4 سینٹی میٹر، اور 6 سینٹی میٹر ہیں۔ مثلث کے اضلاع کی لمبائیوں کے درمیان نسبتیں معلوم کریں۔ ۱۰

☆☆☆



# درجہ عامہ (سال دوم) برائے طالبات بابت 2021ء

## چھٹا پرچہ: انگلش و ریاضی

## حصہ اول......انگلش

Q No.1 :Write an essay of 100 words on any one of the following.

(i) My Jamia (ii) Procession of Eid Milad-un-Nabi (iii) My Hobby

Answer:

**(i) My Jamia**

I study in Jamia........... It is in Lahore city. Its building is

grand. It is more than 50 years old. It has 70 rooms. All the rooms are airy and wide. A mosque is in it. Its liberary is very big. 600 students study here. Some students stay in hostal. Drs-e-Nazami is taught here. The Quran is also learnt here. School education is also here. Computer is also taught here. Ten teachers work in our jamia. Who take much interest in teaching. Our principal is a very good person. He is a man of principal. I like my Jamia.

## (ii) Procession of Eid Milad-un-Nabi

Eid Milad-un-Nabi is celebrated on 12th of Rabi-ul-Awal. It is the birthday of the Holy Prophet Mohammad (S.A.W.W) The Muslims celebrate the birthday of the Holy Prophet. They decorate their houses with green flags at this day. They hold the Procession of Milad in this day. The Procession is held on the vehicles which are decorated. Some people walk on foot holding flags. The Procession passes through the markets and streets. The Quran is recited and the Naats are recited in ti. The speeches are delivered on the life of Mohammad in the procession. All people collectively say salutation and greeting to the personality of Muhammad (S.A.W.W). It is the greatest of all eids. Every Muslim looks happy on this day. The procession is eneded with prayer. I also participate in the procession of Milad.

## (iii) My Hobby

Books reading is my hobby. I learn many thing through it. The books are best fellow. They make the man successful. My friends like my hobby. They lend books from me to read. I take much care of my books. I save them from ruining. I have different types of books. Most of are Islamic. I buy books from my poket money. My friends also gift me books. Books reading is a good hobby. We should read good books. It is my favrit hobby.

Q No.2: Translate into Urdu (any one)

(i) When Hazrat Muhammad (SAW) was thirty-eight years of age, he spent most of his time in solitude and meditation. In the cave of Hira, he used to retire with food and water and spend days and weeks in remembrance of Allah Almighty.

(ii) During the perilous journey, it was very difficult for anyone to supply food to the Prophet Muhammad (SAW). It was so delicate that the slightest mistake could have endangered the life of the Holy Prophet (SAW).

Answer:

(i) ترجمہ: جب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اڑتیس سال کے ہوئے، تو وہ اپنا زیادہ تر وقت تنہائی اور غور وفکر میں گزارتے تھے، کوہ حراء کے غار میں خوراک اور پانی لے کر خلوت میں چلے جایا کرتے تھے اور اللہ عزوجل کی یاد میں دن اور ہفتے گزارا کرتے تھے۔

(ii) ترجمہ: اس پر خطر سفر کے دوران کسی کے لیے بھی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم تک خوراک پہنچانا بہت دشوار تھا۔ یہ بہت نازک وقت تھا کہ چھوٹی سی غلطی بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی کو خطرہ میں ڈال سکتی تھی۔

Q No.3: Translate into English (any three)

میں نے کھانا کھالیا ہے۔ لبنیٰ گھر جارہی ہے۔ وہ ہوم ورک کر رہی ہے۔ کلاس روم میں کتنے سٹوڈنٹس ہیں؟ لڑکیاں بس میں بیٹھی ہیں۔

Answer:

(i) I have taken food.

(ii) Lubna is going to home.

(iii) She is doing home work.

(iv) How many students in classroom?

(v) The girls sit in the bus.

Q NO.4: Fill in the blanks with prepositions. (any three)

(i) Saqib is leaving.......... Friday at noon.

(ii) Ashar had started working for his law firm.......... 1995.

(iii) I met Shaheena.......... 9.00am.

(iv) The doctor will see Alizay.......... the evemimg.

